بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# اپنے بچوں کو حکمت کی تعلیم دو — امام علیؑ

محترم والدین السلامُ علیکم

آپکے بچوں کی معلومات میں اضافے اور انکی شخصیت کی تعمیر کیلئے سوالات وجوابات پر مشتمل یہ کتابچہ آپکو ہر ماہ دیا جائے گا۔ بچہ نہایت سہولت وآسانی سے اسکو یاد کرے۔ یہ سوالات ششماہی اور سالانہ امتحانات میں بھی پوچھے جائیں گے۔ ان کتابچوں میں دی گئی معلومات، مدرسہ میں دی جانے والی تعلیم کےSyllabus سے الگ ہے کیونکہ بچہ فقط دو دن مدرسہ میں آکر پڑھتا ہے جو کہ نسبتاً ناکافی ہے۔ اسلئے اضافی معلومات کیلئے اس سلسلے کو شروع کیا جارہا ہے۔ امید ہے کہ اس طرح ایک سال میں تقریباً ۳۰۰۰ سوالات کی اسلامی معلومات بچہ کے پاس اضافی طور پر جمع ہو جائیں گی۔ سوالات اس انداز سے ترتیب دیئے جارہے ہیں کہ جو مندرجہ ذیل موضوعات کو احاطہ کئے ہونگے۔

☆ فقہی مسائل ☆ عقائد ☆ عملی اخلاقیات

☆ معلوماتِ عامہ ☆ قرآن مجید ☆ تاریخِ اسلام

☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح ☆ احادیثِ معصومینؑ

☆ رسولِ خدا وآئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت

☆ رسولِ خدا و آئمہؑ کے اصحاب کے متعلق معلومات

☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات

☆ بہت سے اعمال کے فضائل

☆ CreativeWritting

☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات

☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات

☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات

تا کہ بچوں کی تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور انکی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔ ایسے سوال دیئے جائیں گے جنہیں وہ خود یا بڑوں کی مدد سے سوچ کر لکھیں۔

اس کتابچہ میں جن سوالات کے جوابات نہیں لکھے گئے ہیں بچے انہیں بھی اپنے بڑوں کی مدد سے حل کر سکتے ہیں۔ بچہ اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرے۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں والدین بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں مددو معاوّن ہوں گے کہ جو علم و معرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ: مدرسۃ القائمؑ

# پردہ کے فقہی مسائل

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ اگر عورت نے گہرا میک اپ کیا ہوا ہو تو اسے نامحرم سے چہرہ چھپانا واجب ہے ؟

**جواب : جی ہاں ۔**

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ اگر عورت نے ناخن پالش لگائی ہوئی ہو تو اسے نامحرم سے ہاتھوں کو چھپانا ضروری نہیں ہے ؟

**جواب : جی نہیں یہ غلط ہے اور اسے نامحرم سے ہاتھوں کو چھپانا ہوگا ۔**

سوال : کیا کوئی مرد زرد سونے کی انگوٹھی پہن سکتا ہے ؟

**جواب : جی نہیں یہ حرام ہے ۔**

سوال : کیا کوئی مرد سفید سونا ( پلاٹینم ) کی انگوٹھی پہن سکتا ہے ؟

**جواب : جی ہاں ۔**

سوال : مرد کے زرد سونا پہننے کا کیا نقصان روایات میں ذکر ہوا ہے ؟

**جواب : ایسا شخص جنت کے زیورات سے محروم ہو جائے گا ۔**

سوال : کیا عورتیں .T.V پر مردوں کے فٹبال ، ہاکی ، تیراکی یا ریسلنگ کے پروگرامز دیکھ سکتی ہیں جسمیں مردوں نے زیادہ جسم کھولا ہوتا ہے ؟

**جواب : جی نہیں عورتوں کیلئے یہ پروگرامز دیکھنے جائز نہیں ہیں ۔**

سوال : کیا کوئی عورت اپنے پاؤں نامحرم کے سامنے کھول سکتی ہے ؟

**جواب : جی نہیں انہیں چھپانا ضروری ہے ۔**

سوال : کیا کوئی عورت نماز میں اپنے پاؤں کھول سکتی ہے ؟

**جواب : جی ہاں ایسا کرسکتی ہے اگر کوئی نامحرم وہاں دیکھنے والا نہ ہو ۔**

سوال : عورت کیلئے نامحرم کے سامنے ایسے موزے پہننا جسمیں سے اسکی کھال کا رنگ جھلک رہا ہو کیسا ہے ؟

**جواب : حرام ہے ۔**

سوال : نامحرم کیلئے خوشبو لگانا، عورت کیلئے کیسا عمل ہے ؟

**جواب : حرام ہے ۔**

سوال : کیا عورت کے لئے اپنے سُسر سے پردہ کرنا ضروری ہے ؟

**جواب : جی نہیں وہ اسکا محرم ہے ۔**

۱۔ جوان عورتوں کا نامحرم بوڑھے مردوں سے پردہ کرنا ضروری نہیں ہے۔

[ ✗ ]

## تقلید

سوال : مندرجہ ذیل صحیح بیان پر ( ✓ ) اور غلط بیان پر ( ✗ ) کا نشان لگائیں۔

۱۔ ہر عام شخص کیلئے تقلید کرنا واجب ہے ۔ [ ✓ ]

۲۔ ایک عام شخص بھی پہچان سکتا ہے کہ کون شخص مجتھد ہے یا اعلم ہے ۔

[ ✗ ]

۳۔ ہم آج بھی علامہ حلّی یا علامہ مجلسیؒ کی تقلید کر سکتے ہیں ۔ [ ✗ ]

۴۔ اپنے علاقے کے کسی بھی مشہور عالم کی تقلید کی جاسکتی ہے ۔ [ ✗ ]

۵۔ جس مجتہد کے فتاویٰ آسان ہوں اسکی تقلید کرنا زیادہ بہتر ہے ۔

[ ✕ ]

۶۔ ہمارے مجتہد کے فتویٰ پر عمل اگر ہمیں مشکل لگ رہا ہو تو کسی دوسرے مجتہد کا فتویٰ اگر آسان ہو تو اسکی بات مان لینی چاہیئے ۔ [ ✕ ]

۷۔ شوہر جسکی تقلید میں ہو بیوی کو بھی اُسی کی تقلید کرنی چاہیئے ۔ [ ✕ ]

۸۔ ایک گھر میں رہنے والے افراد کو ایک ہی مجتہد کی تقلید کرنی چاہیئے تاکہ ماہِ رمضان اور عید وغیرہ ایک ساتھ منائی جاسکے ۔ [ ✕ ]

9۔ جو بچے ابھی بالغ ہوئے ہوں اُن کیلئے تو ضروری ہے کہ وہ اُن کی تقلید کریں جن کی تقلید ان کے والدین کرتے ہیں ۔ [ ✕ ]

## نجاسات و مطہرات

سوال : مندرجہ ذیل صحیح بیان پر (✓) اور غلط بیان پر (✕) کا نشان لگائیں ۔

۱۔ واشنگ مشین کے ذریعے بھی نجس کپڑا پاک ہوسکتا ہے ۔ [ ✓ ]

۲۔ قالین اگر نجس ہوجائے تو وہ ہرگز پاک نہیں ہوسکتا ۔ [ ✕ ]

۳۔ پلاسٹک کا برتن نجس ہوجائے تو وہ پاک نہیں ہوسکتا ۔ [ ✕ ]

۴۔ کپڑے کو پاک کرنے کیلئے پاک کرنے کی نیت کرنا ضروری نہیں ہے۔ [ ✓ ]

۵۔ تمام نابالغ دودھ پیتے بچوں کا پیشاب پاک ہوتا ہے ۔ [ ✕ ]

۶۔ اگر زمین نجس ہوجائے تو گیلے کپڑے سے اسے صاف کردیا جائے تو وہ

پاک ہو جائے گی۔ [ ✗ ]

۷۔ بلی اگر دودھ میں منہ ڈال دے تو وہ دودھ نجس ہو جاتا ہے ۔[ ✗ ]

۸۔ دانتوں سے جتنا بھی خون نکل آئے اسے نگلا جا سکتا ہے ۔ [ ✗ ]

## وضو کے مسائل

سوال : مندرجہ ذیل صحیح بیان پر (✓) اور غلط بیان پر (✗) کا نشان لگائیں ۔

۱۔ عورت کیلئے نامحرم کے سامنے بے پردگی کی حالت میں وضو کرنا حرام ہے ۔ [ ✓ ]

۲۔ نامحرم کے سامنے وضو کرنے سے وضو باطل ہو جاتا ہے ۔ [ ✗ ]

۳۔ اگر لاعلمی کی وجہ سے وضو میں ایسی غلطی ہو جائے جس سے وضو باطل ہوتا ہو تو کیونکہ معلوم نہیں تھا لہٰذا معاف ہے ۔ [ ✗ ]

۴۔ کسی کے گھر میں مقیم مہمان اپنے میزبان کی اجازت کے بغیر وضو نہیں کر سکتا ۔ [ ✗ ]

۵۔ وضو مکمل ہونے کے بعد چہرے اور ہاتھوں کے پانی پر ہاتھ پھیرا جا سکتا ہے ۔ [ ✓ ]

۶۔ بیت الخلاء میں وضو کرنا حرام ہے ۔ [ ✗ ]

۸۔ ایسا وضو کرنا جسمیں مسلسل پانی ضائع ہو کرنا حرام تو ہو سکتا ہے لیکن وضو باطل نہیں ہوتا۔ [ ✓ ]

۹۔ وضو کے بعد اگر جسم سے خون نکل آئے تو وضو باطل نہیں ہوتا ۔ [ ✓ ]

۱۰۔ اگر وضو کا پانی سورج کی گرمی سے گرم ہو جائے تو اس سے وضو کرنا مکروہ ہے ۔ [ ✓ ]

۱۱۔ ہر وقت باوضو رہنا مستحب ہے ۔ [ ✓ ]

۱۲۔ وضو کا پانی اعضاء پر ہمیشہ اوپر سے نیچے کی طرف بہانا چاہیئے ۔ [ ✓ ]

۱۳۔ مستحب نماز بغیر وضو پڑھی جاسکتی ہے ۔ [ ✗ ]

۱۴۔ بغیر وضو تلاوتِ قرآن مجید کرنا جائز ہے ۔ [ ✓ ]

## نماز کے مسائل

سوال : ظہر اور عصر کی نمازوں میں الحمد اور دوسرے سورہ کی بسم اللہ کو کیسے پڑھا جائے ؟

**جواب : مستحب ہے کہ آواز سے پڑھا جائے ۔**

سوال : مستحب نماز ظہر اور عصر کی طرح آہستہ آواز میں پڑھی جائیگی یا مغرب و عشاء کی طرح بلند آواز میں ؟

**جواب : اختیار ہے چاہے آہستہ آواز سے پڑھیں یا بلند آواز سے ۔**

سوال : کیا عورتیں دل ہی دل میں نماز پڑھ سکتی ہیں جبکہ ہونٹ بھی حرکت نہ کر رہے ہوں ؟

**جواب : جی نہیں ! ہونٹوں کی حرکت اور کچھ ہلکی آواز ضروری ہے ۔**

سوال : کیا ہر نماز کیلئے علیحدہ اذان دینا واجب ہے ؟

**جواب : جی نہیں اذان صرف مستحب ہے اور ترک کی جاسکتی ہے ۔**

سوال : اگر عورت کو نماز کے بعد پتا چلے کہ میرے کچھ بال ظاہر ہو رہے تھے تو کیا نماز دوبارہ پڑھنا ضروری ہے ؟

**جواب : جی نہیں ! وہ نماز صحیح سمجھی جائے گی ۔**

سوال : مندرجہ ذیل صحیح بیان پر (✓) اور غلط بیان پر (✗) کا نشان لگائیں۔

۱۔ اگر وقتِ قضا قریب ہو تو مسافروں کو جہاز ہی میں نماز پڑھنا واجب ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ جس پر کوئی قضا نماز واجب ہو وہ مستحبی نماز نہیں پڑھ سکتا ۔ [ ✗ ]

۳۔ مسجد کا پڑوسی اگر مسجد کے بجائے گھر میں نماز پڑھے تو اسکی نماز باطل ہے ۔ [ ✗ ]

۴۔ مسجدِ نبویؐ میں نماز کا ثواب مسجد الحرام سے زیادہ ہے ۔ [ ✗ ]

۵۔ نمازِ شب ۱۱ رکعت کی نماز ہے ۔ [ ✓ ]

۶۔ اگر کوئی مکمل نمازِ شب نہ پڑھنا چاہتا ہو تو تین رکعت بھی پڑھ سکتا ہے ۔ [ ✓ ]

۷۔ اگر اُس دن کی کوئی نماز قضا باقی ہے تو ادا نمازوں سے پہلے اسکو پڑھنا واجب ہے ۔ [ ✗ ]

۸۔ قضا نماز کو پورے دن میں کسی بھی وقت پڑھا جا سکتا ہے ۔ [ ✓ ]

۹۔ اگر زیادہ تھکاوٹ ہو تو قضا نمازوں کو بیٹھ کر بھی پڑھا جا سکتا ہے ۔ [ ✗ ]

۱۰۔ اگر نماز میں قنوت نہ پڑھا جائے تو نماز باطل ہو جاتی ہے ۔ [ ✗ ]

۱۱۔ وہ مستحب نمازیں جو واجب نمازوں کے ساتھ مخصوص پڑھی جاتی ہیں نافلہ کہلاتی ہیں ۔ [ ✓ ]

# روزہ کے مسائل

سوال : ماہِ رمضان کے روزوں کو کونسی چیز مکمل کرتی ہے ؟

(۱) خمس (۲✓) **زکوٰۃ فطرہ** (۳) صدقہ (۴) ردِ مظالم

سوال : مندرجہ ذیل صحیح بیان پر (✓) اور غلط بیان پر (✗) کا نشان لگائیں۔

۱۔ عید الفطر کے دن روزہ رکھنا حرام ہے ۔ [ ✓ ]

۲۔ مسافر کو اگر تکلیف نہ ہو تو وہ سفر میں روزہ رکھ سکتا ہے ۔ [ ✗ ]

۳ جس پر کوئی قضا روزہ باقی ہو وہ ایک مستحب روزہ بھی نہیں رکھ سکتا ۔

[ ✓ ]

۴۔ بے اختیار قے ہو جانے سے روزہ باطل نہیں ہوتا ۔ [ ✓ ]

۵۔ آقائے خامنہ ای ؒ کے فتویٰ میں ایک ہی بڑے شہر میں ایک جگہ سے دوسری جگہ سفر کرنے سے روزہ قصر نہیں ہوتا۔ [ ✓ ]

۶۔ واجب روزہ میں اگر منہ ٹھنڈا کرنے کیلئے کلی کی جائے اور بے اختیار

پانی حلق میں چلا جائے تو روزہ باطل ہوجاتا ہے ۔ [ ✓ ]

۷۔ ماہِ رمضان کے روزوں میں اگر وضو کے دوران کلّی کی جائے اور بے اختیار پانی حلق میں چلا جائے تو روزہ باطل ہوجاتا ہے ۔ [ ✗ ]

۸۔ اگر عمومی نزلہ کھانسی بخار ہوجائے تو روزہ توڑا جاسکتا ہے ۔ [ ✗ ]

۹۔ شوگر کے مریضوں کو کسی حال میں روزہ نہیں رکھنا چاہیئے ۔ [ ✗ ]

۱۰۔ حالتِ روزہ میں خون کا عطیہ دینے سے روزہ باطل ہوجاتا ہے ۔

[ ✗ ]

۱۱۔ حالتِ روزہ میں خون کے لیبارٹری ٹیسٹ کروانا صحیح نہیں ہے ۔

[ ✗ ]

## حج کے مسائل

سوال : مندرجہ ذیل صحیح بیان پر (✓) اور غلط بیان پر (✗) کا نشان لگائیں ۔

۱۔ اگر لڑکیوں کی شادیاں نہ ہوئی ہوں تو والدین پر حج واجب نہیں ہوتا ۔

[ ✗ ]

۲۔ اگر کوئی ہمیں حج کے لئے پیسے دے اور احسان بھی نہ رکھے تو اسے قبول کرنا واجب ہے۔ [ ✓ ]

۳۔ زیادہ بہتر ہے کہ حج انسان بڑھاپے میں کرے تا کہ حج کے بعد گناہ میں پڑنے کا امکان کم ہو۔ [ ✗ ]

۴۔ حج اتنا ضروری ہے کہ بہتر ہے کہ انسان قرض لے چاہے مشکل ہی ہو اور اپنا واجب حج ادا کرے۔ [ ✗ ]

۵۔ اگر کوئی مقروض ہو تو اس پر حج کیلئے جانا حرام ہے ۔ [ ✗ ]

۶۔ حج کا احرام سفید کپڑے میں ہونا واجب ہے ۔ [ ✗ ]

۷۔ عورتوں کا احرام اُن کا عام گھریلو لباس بھی ہوسکتا ہے ۔ [ ✓ ]

۸۔ عورتوں کیلئے احرام کی حالت میں چہرہ چھپانا حرام ہے ۔ [ ✓ ]

۹۔ مکہ میں بغیر احرام کے داخل ہونا حرام ہے ۔ [ ✓ ]

۱۰۔ جس پر خود اپنا حج واجب ہو وہ کسی دوسرے کیطرف سے حج نہیں کرسکتا۔ [ ✓ ]

۱۱۔ اگر والدین نے حج نہ کیا ہو تو اولاد کیلئے پہلے انہیں حج پر بھیجنا ضروری ہے ۔ [ ✗ ]

۱۲۔ جس نے اب تک اپنا واجب حج نہ کیا ہو وہ کوئی عمرہ نہیں کرسکتا ۔ [ ✗ ]

**اگر علم و ادب نہیں تو انسان کی کوئی قیمت نہیں**

امام علیؑ

# خمس کے مسائل

سوال : مندرجہ ذیل صحیح بیان پر (✓) اور غلط بیان پر (✗) کا نشان لگائیں ۔

۱۔ عام گھریلو استعمال کی چیزوں پر خمس واجب نہیں ہوتا جو استعمال سے کم نہیں ہوتیں ۔ [ ✓ ]

۲۔ جس پیسہ پر خمس نکال دیا ہو اگلے دس سال بھی رکھے رہیں تو اُن پر خمس واجب نہیں ہوتا۔ [ ✓ ]

۳۔ اگر کسی پیسے پر سال پورا نہ ہوا ہو تو اس کا خمس نکالنا صحیح نہیں ہے ۔ [✗]

۴۔ سہمِ سادات بے پردہ عورت یا داڑھی مونڈھنے والے مرد کو نہیں دیا جاسکتا۔ [ ✓ ]

۵۔ گھریلوں استعمال کی گاڑی یا موٹر سائیکل پر خمس دینا واجب ہے ۔

[ ✗ ]

۶۔ خمس اپنی مرضی سے کسی بھی مسجد کی تعمیر میں دیا جاسکتا ہے ۔ [ ✗ ]

۷۔ طالبِ علم کیلئے اپنے اسکول و کالج کی کورس کی ضروری کتابوں پر خمس واجب نہیں ہوتا ۔ [ ✓ ]

۸۔ اگر کسی کے پاس ایک اضافی مکان ہو تو اسکا خمس بھی ادا کرنا ضروری ہے ۔ [ ✓ ]

۹۔ اگر باپ خمس نہ نکالے تو اولاد ان کی طرف سے خمس نکال سکتی ہے ۔

[ ✗ ]

# علمائے اسلام

سوال : مندرجہ ذیل میں سے ان مجتہدین کے ناموں کو نشان زد کریں جو ابھی ماشاءاللہ حیات ہیں؟

(۱) آیت اللہ مرعشی نجفیؒ [ ✗ ]

(۲) آیت اللہ فاضل لنکرانیؒ [ ✓ ]

(۳) آیت اللہ شیخ جواد تبریزیؒ [ ✗ ]

(۴) آیت اللہ صافی گلپایگانیؒ [ ✓ ]

سوال : وہ کونسے علماء تھے جن کے اجسام کئی سو سال تک دفن رہنے کے باوجود خراب نہ ہوئے تھے؟

**جواب : ✓ شیخ کلینیؒ ، ✓ شیخ صدوقؒ ، سید مرتضیٰؒ ، ✓ علامہ طبرسیؒ ، ✓ علامہ مجلسیؒ**

سوال : مندرجہ ذیل میں سے کس عالم کو جب طبیبوں نے منع کیا کہ قرآن مجید نہ پڑھیں ورنہ آنکھوں کا درد بڑھ جائے گا تو انہوں نے فرمایا : مجھے قرآن مجید پڑھنے ہی کیلئے آنکھیں چاہئیں ۔ بغیر قرآن مجید کے آنکھیں، آنکھیں نہیں ۔

(۱) علامہ مجلسیؒ (۲) علامہ حلّیؒ **(✓۳) امام خمینیؒ** (۴) علامہ طباطبائیؒ

سوال : شہید دستغیب شیرازیؒ مندرجہ ذیل میں سے کس علم کے سلسلے میں زیادہ شہرت رکھتے تھے ؟

(۱) علمِ فقہ (۲✓) **علمِ اخلاق** (۳) علمِ عقائد (۴) علمِ فلسفہ

سوال : Match کریں ۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ تحریرالوسیلہ | ۲ | ۱۔ آقائے باقرالصدرؒ |
| ۲۔ منہاج الصالحین | ۳ | ۲۔ امام خمینیؒ |
| ۳۔ اسلامی بینک | ۱ | ۳۔ آقائے خوئیؒ |
| ۴۔ نہج البلاغہ | ۷ | ۴۔ شیخ کلینیؒ |
| ۵۔ بحارالانوار | ۶ | ۵۔ امام زین العابدینؑ |
| ۶۔ اصولِ کافی | ۴ | ۶۔ علامہ مجلسیؒ |
| ۷۔ صحیفۂ کاملہ | ۵ | ۷۔ مولا علیؑ |

سوال : امام خمینیؒ کے متعلق مندرجہ ذیل بیان میں سے کونسے صحیح ہیں ؟

۱) آپ کا انتقال تین جون ۱۹۸۰ء میں ہوا ۔ [ ✗ ]

۲) آپ کی جائے پیدائش قم ہے ۔ [ ✗ ]

۳) آپ کا اصل نام ''روح اللہ'' ہے ۔ [ ✓ ]

۴) جب آپ پانچ سال کے تھے تو آپکے والد کو شہید کر دیا گیا تھا ۔ [ ✓ ]

۵) آپ کے بڑے بھائی کا نام آیت اللہ پسندیدہ تھا ۔ [ ✓ ]

# اصحابِ رسولؐ و آئمہؑ

سوال : جس طرح رسولِؐ خدا کے ساتھ اُن کے غلام بلال حبشیؓ کا نام آتا ہے مولا علیؑ کے ساتھ کس کا نام لیا جاتا ہے ؟

**جواب : قنبرؓ کا۔**

سوال : جس طرح مولا علیؑ کے نام کے ساتھ قنبرؓ کا نام آتا ہے اسی طرح حضرت فاطمہ زہراؑ کے ساتھ کس کا نام آتا ہے ؟

**جواب حضرت فضہؓ کا۔**

سوال : قنبرؓ کو کس ظالم بادشاہ نے شہید کیا ؟

**جواب : حجاج نے ۔**

سوال : وہ کونسے اصحابِ رسولؐ و امامؑ تھے جن کے اجسام کئی صدیوں تک دفن کے باوجود بالکل صحیح تھے؟

**جواب : ✓حضرت حمزہؓ ، ✓حضرت حذیفہ یمانیؓ ،**

**✓حضرت حرؓ ، ✓حضرت حبیب ابن مظاہرؓ**

سوال : مولا علیؑ نے یہ کس کیلئے فرمایا تھا کہ تمہاری حیثیت میرے نزدیک ایسی ہے جیسی میری حیثیت رسولِ خداؐ کیلئے تھی ؟

**جواب : مالکِ اشترؓ**

سوال : حضرت عباسؑ ابن علیؑ کے متعلق مندرجہ ذیل میں سے کونسی باتیں صحیح ہیں نشان زد کیجئے ؟

ا۔ آپؑ ۳۴ سال کی عمر میں شہید ہو گئے ۔ [ ✓ ]

۲۔ آپؑ نے پیدائش کے بعد سب سے پہلے حضرت علیؑ کے چہرے کی زیارت کی ۔ [ ✗ ]

۳۔ آپؑ کو شہنشاہِ وفا کہا جاتا ہے ۔ [ ✓ ]

۴۔ آپؑ کی زوجہ کا نام لبابہ تھا ۔ [ ✓ ]

۵۔ آپؑ کے دو بیٹے تھے فضل اور عبداللہ ۔ [ ✓ ]

## حالاتِ حاضرہ

سوال : ایران افغانستان اور تاجکستان کی سرکاری زبان کیا ہے ؟

جواب : (۱) عربی **(۲) ✓ فارسی** (۳) عبرانی

سوال : پوری دنیا میں تقریباً کتنے لوگ فارسی زبان بولتے ہیں ؟

جواب : (۱) دو کروڑ **(۲) ✓ چودہ کروڑ** (۳) بیس کروڑ

سوال : مسلمانوں کی سب سے بڑی تعداد کس ملک میں رہتی ہے ؟

جواب : (۱) ایران **(۲) ✓ انڈونیشیا** (۳) ملائیشیا

سوال : پوری دنیا میں مسلمانوں کی کُل تعداد تقریباً کتنی ہے ؟

جواب : (۱) ۵۰ کرورڑ **(۲) ✓ ایک ارب سے زائد**

(۳) دو ارب سے زائد

# مقدس مقامات

ا۔ کوفہ شہر کے متعلق مندرجہ ذیل میں سے کونسی باتیں صحیح ہیں ؟

**(۱) کوفہ عراق میں ہے۔ ✓**

(۲) امیر المومنینؑ کوفہ میں شہید نہیں ہوئے ۔

**(۳) کوفہ نجف سے ۱۰ کلومیٹر شمال دور ہے۔ ✓**

**(۴) امام ابو حنیفہ کا تعلق بھی کوفہ سے تھا۔ ✓**

سوال : مندرجہ ذیل میں سے کونسی سب سے پہلی مسجد تھی جسے پیغمبر اسلامؐ نے تعمیر کروایا ؟

(۱) مسجدِ نبوی **(۲ ✓) مسجدِ قبا** (۳) مسجد الحرام (۴) مسجدِ اقصیٰ

سوال : سرزمینِ کربلا کے متعلق مندرجہ ذیل میں سے کونسی باتیں صحیح ہیں ؟

ا۔ کربلا ایران میں ہے ۔ [ ✗ ]

۲۔ کربلا کے دوسرے نام نینوا اور غاد ریہ بھی ہیں ۔ [ ✓ ]

۳۔ کربلا بغداد سے ۱۰۰ کلومیٹر دور ہے۔ [ ✓ ]

۴۔ واقعہٗ کربلا ۱۰ محرم ۶۱ ھ میں پیش آیا ۔ [ ✓ ]

۵۔ واقعہٗ کربلا انگریزی لحاظ سے ۱۰ اکتوبر ۶۸۰ عیسوی میں پیش آیا۔ [✓]

# امامِ زمانہؑ

سوال : امامِ زمانہؑ کی غیبت میں جو مومن کی ذمہ داریاں ہیں اُن میں سے کم از کم چار تحریر کریں ؟

**جواب : (۱) گناہوں سے بچیں (۲) اپنے علم کو بڑھائیں**
**(۳) امامِ زمانہؑ کیلئے دعا کریں (۴) امامِ زمانہؑ کیلئے صدقہ دیں ۔**

سوال : حضرت عیسیٰؑ زمین پر اترنے کے بعد امامِ زمانہؑ کے پیچھے جو نماز ادا کریں گے وہ کس شہر میں ہوگی ؟

**جواب : دمشق میں ۔**

سوال : امامِ زمانہؑ اپنے ماننے والوں سے کتنی باتوں کا عہد لیں گے ؟

**جواب : ۲۷ باتوں کا ۔**

سوال : امامِ زمانہؑ اپنے ظہور کے بعد کس شہر کو اپنا دارالخلافہ بنائیں گے ؟

**جواب : کوفہ کو**

سوال : امامِ زمانہؑ کی مدد کیلئے کونسے انبیاءؑ آئیں گے ؟

**جواب : حضرت عیسیٰؑ ، حضرت الیاسؑ**

سوال : امامِ زمانہؑ کونسے اسلامی مہینے اور دن کو ظہور کریں گے ؟

**جواب : ۱۰ محرم روز جمعہ**

سوال : روایات میں امامِ زمانہؑ کے خاص اصحاب کی کتنی تعداد بیان ہوئی ہے ؟

**جواب : تین سو تیرہ (۳۱۳)**

سوال : امامِ زمانہؑ ظہور کے بعد اپنے ماننے والوں سے جن ۲۷ باتوں کا عہد لیں گے ان میں سے کوئی سی چار بیان کریں ؟

**جواب : سادہ زندگی گذاریں گے ، کسی مسلمان کو برا بھلا نہ کہیں گے ، نیکی کا حکم دیں گے ، برائیوں سے روکیں گے ۔**

سوال : حضرت عیسیٰؑ شکل وصورت کے اعتبار سے کن نبی ٔخداؑ سے ملتے جلتے ہوں گے ؟

**جواب : حضرت ابراہیمؑ سے ۔**

سوال : ایک عام شخص امامِ زمانہؑ کے مددگار کی صف میں کیسے شامل ہوسکتا ہے ؟

**جواب : کتاب ''بحار الانوار'' کی روایت کے مطابق وہ گناہوں کو چھوڑ دے اور اچھی عادات کو اپنا لے اور امامؑ کے ظہور سے پہلے مرجائے اسکو ایسا ہی اجر ملے گا جیسے اُس نے خود امامِ زمانہؑ کا زمانہ پایا ہو ۔**

## متفرق / معلومات

۱۔ قمر عربی میں سورج کو کہتے ہیں ۔ [ ✗ ]

۲۔ صدقہ غیر شیعہ کو بھی دیا جاسکتا ہے ۔ [ ✓ ]

۳۔ واجب کفائی تمام لوگوں پر واجب ہوتا ہے ۔ [ ✗ ]

سوال : کسی کی اجازت کے بغیر اسکی چیز استعمال کرنا کیسا ہے ؟

(۱) مباح (۲)✓ حرام (۳) مکروہ

سوال : روایات میں جہنم میں فرعون کے پڑوسی کسے قرار دیا گیا ہے ؟

**جواب : والدین کی نافرمانی کرنے والوں کو ۔**

سوال : رسولِ خدا نے ایک حدیث میں جنت کے اعلیٰ ترین درجے میں مکان کی ایک شخص کیلیے ضمانت لی ہے وہ کون ہے ؟

**جواب : جو جھگڑے کو ترک کرے خواہ حق پر ہی کیوں نہ ہو۔**

سوال : شب معراج مندرجہ ذیل میں سے کس مہینے میں منائی جاتی ہے ؟

(۱) ماہِ ربیع الاوّل (۲) **ماہِ رجب** ✓ (۳) ماہِ شعبان (۴) ماہِ شوال

سوال : روزِ عرفہ کس اسلامی مہینے میں آتا ہے ؟

(۱) ماہِ رمضان (۲) ماہِ ربیع الاوّل (۳) ماہِ ذی قعدہ (۴) **ماہِ ذی الحجہ** ✓

سوال : رکنِ یمانی مندرجہ ذیل میں سے کیا ہے ؟

(۱) وہ جگہ جہاں زمزم کا کنواں ہے

(۲) یہ ایک عرب قبیلے کا نام ہے

(۳) مسجد الحرام کے دروازے کا نام ہے

(۴) **خانۂ کعبہ کے ایک کونے کا نام ہے** ✓

سوال : پیغمبر اسلامؑ کے چچا حمزہ کس جنگ میں شہید ہوئے تھے ؟

(۱) جنگِ بدر (۲) **جنگِ احد** ✓ (۳) جنگِ خندق (۴) جنگِ صفین

سوال : فرشتہ ''مالک'' کس کام پر مامور ہے ؟

(۱) قیامت کے دن صور پھونکنے پر (۲) بارش برسانے پر

(۳) جنت پر مامور (۴)✓ **دوزخ پر مامور**

سوال : حضرت عیسیٰؑ نے اپنی قوم میں کتنے عرصے تک تبلیغ کی ؟

(۱)✓ **۵ سال** (۲) ۲۲ سال (۳) ۳ سال (۴) ۲۱ سال

سوال : حضرت یعقوبؑ کا ایک دوسرا مشہور نام کونسا ہے ؟

(۱)✓ **اسرائیل** (۲) نوح (۳) شمعون (۴) زکریا

سوال : وہ کونسے نبی تھے جنہوں نے مسجدِ اقصیٰ تعمیر کی تھی ؟

(۱) حضرت داؤدؑ (۲)✓ **حضرت سلیمانؑ**

(۳) حضرت آدمؑ (۴) حضرت یعقوبؑ

سوال : حضرت ابراہیمؑ کے بعد سے لے کر اب تک کعبہ کتنی دفعہ تعمیر ہو چکا ہے ؟

(۱)✓ **۷ دفعہ** (۲) ۵ دفعہ (۳) ۱۱ دفعہ (۴) ۲۰ دفعہ

سوال : کس نبی خدا نے مسلمانوں کو "مسلم" نام دیا ؟

(۱) حضرت آدمؑ (۲)✓ **حضرت ابراہیمؑ**

(۳) حضرت نوحؑ (۴) رسولِ خدا

سوال : پیغمبر اسلامؐ کے والد حضرت عبداللہ کس شہر میں دفن ہیں ؟

(۱) مکہ میں (۲)✓ **مدینہ میں** (۳) دمشق میں (۴) طائف میں

سوال : وہ کونسی نماز تھی جو سب سے پہلے خانۂ کعبہ کی طرف رخ کر کے پڑھی گئی ؟

(۱) نمازِ فجر (۲)✓ **نمازِ ظہر** (۳) نمازِ عصر (۴) نمازِ مغرب وعشاء

سوال : روزہ عرفہ ذی الحجہ کی کونسی تاریخ کو کہتے ہیں ؟

(۱) ۸ ذی الحجہ **(۲) ۹ ذی الحجہ** ✓ (۳) ۱۰ ذی الحجہ (۴) ۱۱ ذی الحجہ

سوال : یومِ ترویہ ذی الحجہ کی کس تاریخ کو کہتے ہیں ؟

**(۱) ۸ ذی الحجہ** ✓ (۲) ۹ ذی الحجہ (۳) ۱۰ ذی الحجہ (۴) ۱۱ ذی الحجہ

سوال : یومُ النّحر ذی الحجہ کی کس تاریخ کو کہتے ہیں ؟

(۱) ۸ ذی الحجہ (۲) ۹ ذی الحجہ **(۳) ۱۰ ذی الحجہ** ✓ (۴) ۱۱ ذی الحجہ

سوال : مندرجہ ذیل صحیح بیان پر (✓) اور غلط بیان پر (✗) کا نشان لگائیں ۔

۱۔ میدانِ عرفات مکہ سے 25 کلومیٹر دور ہے ۔ [ ✓ ]

۲۔ حضرت داوٗدؑ کو غیر مسلم تاریخ کی کتابوں میں ڈیوڈ کہا جاتا ہے ۔ [ ✓ ]

۳۔ حضرت یعقوبؑ کو غیر مسلم تاریخ کی کتابوں میں جیکب کہا جاتا ہے ۔ [ ✓ ]

۴۔ ذی قعدہ اسلامی مہینوں میں دسویں نمبر پر آتا ہے ۔ [ ✗ ]

۵۔ میدانِ غدیر مکہ کے قریب ایک میدان ہے ۔ [ ✓ ]

۶۔ حضرت ہارونؑ حضرت موسیٰؑ کے بھائی تھے ۔ [ ✓ ]

۷۔ حجرِ اسماعیل خانۂ کعبہ کے صحن میں واقع ہے ۔ [ ✓ ]

۸۔ غیر اسلامی تاریخ کی کتابوں میں حضرت یوسفؑ کو جوزف کہا جاتا ہے ۔

[ ✓ ]

۹۔ عُشر دسویں حصے کو کہا جاتا ہے ۔ [ ✓ ]

۱۰۔ مقامِ ابراہیم مدینے میں ایک مقام کا نام ہے ۔ [ ✗ ]

۱۱۔ میقات وہ جگہ ہوتی ہے جہاں سے احرام باندھا جاتا ہے ۔ [ ✓ ]

۱۲۔ رجب اسلامی کیلنڈر کا ساتواں مہینہ ہے ۔ [ ✓ ]

۱۳۔ صفا مکّہ کے ایک پہاڑ کا نام ہے ۔ [ ✓ ]

۱۴۔ واقعہ کربلا میں امامؑ کے لشکر کے موذّن کا نام حجاج ابن مسروق تھا۔[ ✓ ]

۱۵۔ سن دو ہجری میں قبلہ بیت المقدس سے خانہ کعبہ کی طرف تبدیل ہوا۔

[ ✓ ]

۱۶۔ واقعہ کربلا دس محرم کو جمعہ کا روز تھا۔ [ ✓ ]

۱۷۔ امامِ زمانہؑ کا نام اور کنیت اور رسولِ خدا کا نام اور کنیت ایک ہی ہے ۔

[ ✓ ]

۱۔ لبنان میں اسرائیل کے خلاف حزب اللہ کی جدوجہد سن **۱۹۸۲** میں شروع ہوئی ۔

# قرآن مجید

سوال : قرآن مجید کو کس لئے نازل کیا گیا؟ مندرجہ ذیل میں سے صرف ایک بہترین جواب منتخب کریں ؟

۱۔ صرف تلاوت کیلئے ۔

۲۔ صرف سمجھنے کیلئے ۔

۳۔ صرف شفا اور برکت حاصل کرنے کیلئے ۔

۴۔ **ہدایت حاصل کرنے کیلئے ۔ ✓**

سوال : مندرجہ ذیل خدا کے ناموں میں سے کونسا نام ہے جسکے معنیٰ قدروان کے ہیں؟

(۱) صبور (۲) **شکور** (۳) مجید (۴) حفیظ

سوال : مندرجہ ذیل خدا کے ناموں میں سے کونسا نام ہے جس کے معنیٰ بہت زیادہ معاف کرنے والے کے ہیں ؟

(۱) رحیم (۲) قدوس (۳) سلام (۴) **غفار**

سوال : خدا کے مندرجہ ذیل ناموں میں کونسے ناموں کا ورد تاثیر کے اعتبار سے رزق بڑھانے والا شمار ہوتا ہے ؟

**(۱) یارازقُ (۲) یارزّاقُ (۳) یاغنیُ (۴) یاواسع**

سوال : مندرجہ ذیل میں سے کون کون سے سورہ وسعتِ رزق کے لئے مشہور ہیں ؟

(۱) **سورۂ واقعہ** (۲) **سورۂ توحید** (۳) سورۂ قلم (۴) سورۂ قیامت

سوال : قبر کے عذاب سے بچنے کیلئے مندرجہ ذیل میں سے کونسا سورہ سب سے زیادہ اہم ہے ؟

(۱) **سورۂ ملک** (۲) سورۂ کافرون (۳) سورۂ فتح

سوال : لفظ ''قل'' قرآن مجید میں کتنی مرتبہ آیا ہے ؟

(۱) ۱۰۰مرتبہ (۲) ۵۰مرتبہ (۳) ۱۰۰سے زائد مرتبہ (۴) **۲۰۰سے زائد**

سوال : قرآن مجید میں کتنے انبیاء کے نام آئے ہیں ؟

(۱) ۲۲ (۲) ۲۳ (۳) ۲۴ **(۴✓) ۲۵**

سوال : قرآن مجید میں وہ دو کونسے سورہ ہیں جو حشرات الارض کے ناموں پر ہیں ؟

(۱) سورۂ نحل **(۲✓) سورۂ نمل (۳✓) سورۂ عنکبوت** (۴) سورۂ فلق

سوال : قرآن مجید میں روزہ رکھنے کا اہم مقصد کس بات کو قرار دیا ہے ؟

(۱) تاکہ غریبوں کی بھوک کا احساس ہو (۲) تاکہ صحت مند رہیں

**(۳✓) تاکہ تقویٰ حاصل کریں** (۴) تاکہ خدا کی نعمتیں حاصل کریں

۱۔ قرآن مجید میں تمام انبیاء کے نام آئے ہیں ۔ [ ✕ ]

# اخلاقیات

سوال : کسی ایسی بس میں سفر کرنا کیسا ہے جسمیں گانے بج رہے ہوں ؟

**جواب : جائز ہے البتہ ان گانوں کو توجہ سے سننا حرام رہے گا ۔**

سوال : گناہِ کبیرہ کن گناہوں کو کہا جاتا ہے ؟

**جواب : جن کیلئے قرآن وحدیث میں جہنم جانے کا سبب بیان ہوا ہے ۔**

سوال : گانا سننا کونسے گناہ میں شمار ہوتا ہے ؟

**جواب : گناہِ کبیرہ میں ۔**

سوال : مندرجہ ذیل میں سے کونسی علامات سے ہم اندازہ کرسکتے ہیں کہ ہمارے اندر تکبّر کا مرض ہے؟

**(۱) اپنا سامان خود اُٹھانے میں عار محسوس کرنا ۔ ✓**

**(۲) کوئی ہماری اصلاح کی بات کرے تو ہمیں غصّہ آجائے ۔ ✓**

**(۳) حق بات کو قبول نہ کرنا۔ ✓**

**(۴) دوسروں کے سلام کرنے کا منتظر رہنا۔ ✓**

سوال : مندرجہ ذیل کونسی علامات میں جن سے ہم اندازہ کرسکتے ہیں کہ ہمارے اندر ریاکاری کا جذبہ موجود ہے ؟

**(۱) اپنی نیکیوں کو دوسروں کو بتانے کیلئے بےچین رہنا ۔ ✓**

**(۲) جب کوئی دیکھ نہ رہا ہو تو عمل میں سست ہوجانا ۔ ✓**

**(۳) دوسروں کے سامنے عمل کرنے میں تیزی دکھانا ۔ ✓**

(۴) زیادہ عبادت انجام دینا ۔

سوال : وہ کونسا پھل ہے جسکے متعلق روایات میں ہے کہ اُس کے کھانے سے ۴۰ روز تک دل نورانی رہتا ہے؟

**جواب : انار**

سوال : جو حرام غذا کھاتا ہے کتنے دنوں تک اسکی نماز اور کوئی دعا قبول نہیں ہوتی ؟

**جواب :(۴۰) چالیس دنوں تک**

سوال : اگر کوئی چالیس احادیث یاد کرے اور اُن پر عمل کرے تو قیامت میں وہ کس حال میں آئے گا؟

**جواب : فقیہہ بن کر**

سوال : وہ کونسا گناہ ہے جس سے دل میں نفاق اسطرح پیدا ہوتا ہے جس طرح بارش کے بعد زمین میں تیزی سے سبزہ اُگتا ہے ؟

**جواب : گانا و موسیقی**

سوال : مندرجہ ذیل خالی جگہیں پر کریں ۔

ا۔ وہ بُرے اعمال جنکا عذاب مرنے کے بعد بھی ملتا رہتا ہے انہیں **عذاب جاریہ** کہا جاتا ہے۔

۲۔ تمام اچھی اور نیک عادات کو مومن کا **اچھا اخلاق** کہا جاتا ہے۔

۳۔ ہر گناہ کرنے کے بعد دل پر ایک **سیاہ نقطہ** نمودار ہوجاتا ہے ۔

۴۔ جب پورا دل سیاہ ہوجائے تو پھر کوئی **نصیحت** اثر نہیں کرتی ۔

۵۔ ہر مومن کو کم از کم **پچاس** آیات کی تلاوت روز کرنی چاہیئے ۔

۶۔ ایسا شخص جو دشمنِ اہلِ بیتؑ ہو اسے **ناصبی** کہا جاتا ہے ۔

۷۔ اسم جلالہ **اللہ** کے نام کو کہا جاتا ہے ۔

۸۔ **بے پردہ** عورت اللہ کے نزدیک کوئی عزت نہیں رکھتی ۔ رسولِ خدا

سوال : زبورِ آلِ محمدؑ کس کتاب کو کہا جاتا ہے ؟

**جواب : صحیفۂ کاملہ کو ۔**

## Creative Writting

سوال : قرآن مجید کی اس آیت میں کیا پیغام موجود ہے ؟

''والدین کے سامنے خاکساری کا پہلو جھکائے رکھو''

**جواب الگ صفحہ پر تحریر کر کے جمع کرائیں ۔**

سوال : اس حدیث سے آپ کیا معنیٰ سمجھتے ہیں کہ ''علیؑ کی محبت گناہوں کو ایسے کھا جاتی ہے جیسے آگ سوکھی لکڑیوں کو کھا جاتی ہے ؟

**جواب الگ صفحہ پر تحریر کر کے جمع کرائیں ۔**

---

اگر تم نیکی کیلئے پریشانی اُٹھاتے ہو تو (غم نہ کرو کیونکہ)
یقیناً تمہاری یہ پریشانی اور تھکن ختم ہو جائے گی
مگر نیکی باقی رہے گی

امام علی علیہ السلام

وَقُل رَّبِّ زِدنِي عِلمًا

# ہماری مطبوعات

- طولِ عمر اور وسعتِ رزق کے سو مجرّب نسخے
- گھر کو جنت بنانے کے چودہ مجرّب نسخے
- مرضِ حُبِّ دنیا: علامات اور علاج
- مرضِ تکبُّر: علامات، تشخیص کے طریقے اور اس کا علاج
- وصیت نامہ کیسے لکھا جائے
- امراضِ روحانی کی شناخت کی ۱۰۰ علامات
- حرام نگاہ
- عظمت اور بلندی کے لیے علم ہی کافی ہے
- بیٹی اللہ کی رحمت
- گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں
- صدقہ: بھلائی کرنے کا سب سے اچھا راستہ
- اجتہاد اور تقلید پر اعتراضات کا تجزیہ
- دوستی
- ثواب وضو
- فاصلاتی دینی تعلیم شمارہ ۱، ۲


**مدرسة القائمؒ**

A-46 بلاک 20، سادات کالونی، فیڈرل بی ایریا، کراچی

فون: 0300-2921086 , 0333-2136992 , 0334-3102169 , 021-36366644

ویب سائٹ: www.alqaaim.com ای میل: madrasatulqaaim@hotmail.com

آن لائن دروس: youtube.com/madrasaalqaaim vimeo.com/alqaaim/videos

Join Us : facebook.com/madrasatulqaaim